عمل قولہ تعالے وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَۃً وَّفَرْشًا سے مُّبِیْنٌ تک روٹی کے ٹکڑے پر لکھکر اوس عورت کو کھلاوے جو خاوند سے برگشتہ ہو اور لڑائی اور فساد رکھتی ہو تو فرمانبردار ہو جاوے گی بحکم ایزد متعال عمل قولہ تعالیٰ وَھُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً سے لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ تک کاسے پر جو ابھی نکلا ہو جمعہ کے دن کسی ساعت میں پھر وہ پانی پینے والے کو یں میں ڈال دیویں جسکا پانی باغ یا کھیت میں جاتا ہو یا جس چشمہ سے تو وہ باغ اور کھیت پھل پھول زیادہ لاوینگے اور اوس پانی سے مسحور اور آسیب زدہ پیئے تو شفا پاوے عمل قولہ تعالے لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ سے الْخَبِیْرُ تک یہ آیت شدت ہوا آندھی کے لیے مفید ہے۔ تین یا سات مرتبہ پڑھ کر پھونکے عمل قولہ تعالے اَوَمَنْ کَانَ مَیْتًا فَاَحْیَیْنٰہُ الآیۃ قولہ تعالے اِذَا جَآءَتْھُمْ اٰیَۃٌ قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ حَتّٰی نُؤْتٰی مِثْلَ مَآ اُوْتِیَ رُسُلُ اللہِ اَللہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہٗ اس آیت میں اسم اعظم ہے کیونکہ اسمیں دو اسم ذات شامل ہیں۔ جو پہلی مرتبہ اسم ذات ہے وہاں دعا مانگے پھر دوسرا اسم ذات پڑھے۔ لہذا اسکو جمع جلالتین کہتے ہیں۔ سورہ اعراف جو شخص اس سورہ کا نقش لکھکر اپنے پاس رکھیگا ہر آفات سے امن وامان میں رہیگا وہ نقش مبارک یہ ہے

| ٦٣٣٩٧ | ٦٣٤٠١ | ٦٣٣٤٤ | ٦٣٣٩٠ |
|---|---|---|---|
| ٦٣٤٠٣ | ٦٣٣٩١ | ٦٣٣٩٦ | ٦٣٤٠٩ |
| ٦٣٣٩٢ | ٦٣٤٠٦ | ٦٣٣٩٩ | ٦٣٣٩٥ |
| ٦٣٨٠٤ | ٦٣٣٩٤ | ٦٣٣٩٣ | ٦٣٤٠٥ |

عمل جو کوئی شخص حاکم ظالم کیطرف تین بار پڑھ کر پھونک دیوے تو وہ اسپر مہربان ہوگا۔

عمل قولہ تعالے وَلَقَدْ مَکَّنّٰکُمْ سے تَشْکُرُوْنَ تک اس آیت کو بعد فراغت نماز جمعہ لکھکر دروازہ یا دکان پر یا منزل پر لٹکا دیوے تو روزی اوسکی کشادہ اور فراخ ہو جاوے گی۔ عمل قولہ تعالے یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ سے یَعْلَمُوْنَ تک اس آیت کا سبز پیالہ میں زعفران اور سفید انگور کے پانی سے لکھکر اوسکو مینہ کے پانی سے دھو کر جادو سحر و نظر زدہ پیوے تو وہ سب کچھ دفع ہو جائیگا عمل قولہ تعالے اگر وہی پانی مسموم پیئے جسکو زہر کا اثر ہو گیا ہو تو اسکی زہر اتر جائے گی۔ ف ایسے ہی سانپ کی زہر بھی اُتر جاوے۔

عمل قولہ تعالے اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَالَتْ اَوْدِیَۃٌ سے بِئْسَ الْمِھَادُ تک جو کوئی شخص علم کیمیا چاہتا ہو وہ شخص چالیس دن یہ آیتیں اسی مرتبہ روزانہ پڑھے اور سوتے وقت کہے یَا مُظْھِرَ الْعَجَآئِبِ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ وَمُغْنِی الْبَآئِسِ الْفَقِیْرِ وَدَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ بِسِتْغِیْثِرِ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَلْمُلْتَجِیْ عَلٰی مَا عَقَدَتْ عَلَیْہِ الضَّمِیْرُ والبتہ خواب یا بیداری میں کوئی شخص اوسکا مطلب حل کرادیگا۔ انشاء اللہ تعالے۔ عمل قولہ تعالے وَکُلِّمَ بِہِ الْمَوْتٰی سے جَمِیْعًا تک لکھے اور بعد اوسکے یہ تعویذ لکھے ۔ ٥١١٥ ھ ١١١ ھ یہ عمل ماہ رمضان کے

آخری جمعہ ایسے وقت میں لکھے کہ امام خطبہ پڑھتا ہو تو یہ نقش جس گھر میں ہوگا وہاں چور اور ڈاکو نہ آوینگے انشاء اللہ تعالےٰ اور درد سر والا سر سے باندھے آرام پاوے اور سمجھ جو دعا مانگے قبول ہوگی۔ **عمل** اگر یہی تعویذ مذکور بخار والہ پاس رکھے تو بخار اوسکا دور ہوجاویگا **عمل** اگر یہی تعویذ مسافر ران سے باندھے تو تکان نہو اگر سر درد والا سر سے باندھے تو درد دور ہوجاوے **عمل** سورہ ابراہیم قولہ تعالےٰ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ ابْنَيْ آدَمَ بِالْحَقِّ سے فَقَتَلَهُ تک چنانچہ اگر کسی ظالم کیواسطے ارادہ قتل کا کریں تو ایک صورت غیر کامل بناکر اوسکے سینہ میں یہ آیتیں لکھیں اور اوسکی پشت پر اوسکا نام اپنے ہاتھ میں چھری لیکر اوس تصویر جہاں اوسکا نام لکھا ہے ضرب لگاویں اور یہ آیتیں پڑہیں فَإِذَا لَقِيتُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا فَضَرْبَ الرِّقَابِ اس عمل کو آخر مہینہ میں منگل کے دن کریں اور بعد چھری مارنے کے یہ کلمات کہیں یَا مَلَائِكَةَ اللّٰهِ تَعَالٰی لِيَفْعَلُوا كذا وكذا بفلان ابن فلان چنانچہ وہ خنجر اوس ظالم کے بدن پر واقع ہوگا مگر فاعل کو خوف خدا چاہیئے اگر غیر مستحق پر کریگا تو خود ماخوذ بلا ہوگا **عمل** قولہ تعالےٰ أَفَأَمِنَ أَهْلُ الْقُرَىٰ أَنْ يَأْتِيَهُمْ بَأْسُنَا بَيَاتًا وَهُمْ نَائِمُونَ سے الْخَاسِرُونَ تک چنانچہ اگر کسیکو ہوام موذیات سانپ بچھو موش پشہ مچھر کا دور کرنا منظور ہو تو عشرہ محرم کی پہلی تاریخ کو ان آیات کریمہ کو ایک کاغذ پر لکھے اور دہو کر مکانوں کے گوشوں میں چھڑک دیوے تو ان جانوروں سے امن ہوگا۔ اگر زراعت میں خوک گیدڑ وغیرہ نقصان کرتے ہیں تو پھر بھی یہی عمل کرے **عمل** قولہ تعالےٰ المص سے قَلِيلًا مَا تَذَكَّرُونَ تک یہ آیات واسطے امراء و حکام و قضات اور جنکے ماتحت میں لوگ ہوں جسکو خواہش قضا یا امرائی حاصل کرنیکی ہو تو ان آیات کو کاغذ پر لکھکر خالص چاندی کی انگشتری کے بیچ میں رکھے تو عامل اوسکا مراد کو پہونچیگا اور اوسکے اقوال و افعال میں موافقت ہوگی۔ اور خصلتیں حمیدہ ہوں اور خلقت کی توجہ اوسکیطرف ہو اوسکے ہاتھ سے لوگوں کے کام اصلاح پاویں **عمل** اگر تو چاہے کہ تمام لوگ میریطرف جھک پڑیں یہانتک کہ بادشاہ امرا میرے مسخر ہوجاویں اور تیری عزت و جاہ اور شرافت بڑھے اور سنگدل بھی تیرے مطیع بنجاویں اور تیری حاجت روا ہو اور تمام دشواریاں آسان ہوں اور جو کوئی دیکھے محبت سے پیش آوے اور تیری ہیبت دلوں میں چھاجاوے تو یہ تعویذ سونے کی انگشتری چار ماشہ کی ہو اگر یہ میسر نہو تو تانبے کی سہی اور اگر سونے تانبے دونوں کی مخلوط ہوسکے تو بہت بہتر ہے لیکن طالع برج حمل اور شمس اپنے شرف میں ہو متصل مریخ کے یا تسدیس یا تثلیث میں نحوستوں سے محفوظ ہوں اور زعفران و سندرس و نقل زرد کی دہونی سوے اور حریر زرد پاک میں لپیٹ کر اپنے پاس محفوظ رکھے تو اپنی مراد حاصل کریگا اور وہ مربع یہ ہے

**خواص سورہ انفال** جب کوئی حاجت پیش آوے تو سات بار سورہ مذکور پڑھے حاجت روا ہوگی اگر قیدی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| ل خ | یم | اومی | نہ ا |
| صدم | دم ص | الح | ذ لی |
| ک ص | ۱۰ | صلال | دم |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| م | ص | ا | ل |
| ص | م | ل | ا |
| ل | ا | ص | م |

سات بار پڑھے قید سے رہا ہو جاوے اور سورہ انفال کا نقش حل المشکلات و فتحیات اور رفع حاجات کیلیے
پاس رکھے نقش یہہ ہے:۔۔۔۔۔۔۔۔

| ۱۰۳۹۳ | ۱۰۳۰۹۶ | ۱۰۲ ۱۰ | ۱۰۳ ۸۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰۹۹ | ۱۰۳۰۸۷ | ۱۰۳۰۹۲ | ۱۰ ۳۹۷ |
| ۱۰۳۱۸۸ | ۱۰۳۱۰۳ | ۱۰۳۰۹۴ | ۱۰۳۰۹۱ |
| ۱۰۳۰۹۵ | ۱۰۳۰۹۰ | ۱۰۳۰۸۹ | ۱۰۳۰۰۱ |

تعبیر خواب جو شخص خواب میں دیکھے کہ سورہ
انفال پڑھتا ہے تو وہ شخص خیر و اصلاح پاویگا
**عمل** قولہ تعالے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اِذَا
ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْبُھُمْ سے یَتَوَکَّلُوْنَ تک جس شخص کا دل نیک نصیحت اور پند قبول نکرتا ہوا اور نیک
اعمال کیطرف رغبت نہ کرے تو چاہیے کہ وہ عمدہ جو لیکر اوکی روٹی پکاوے پہلے سورج چڑھنے کے اور اوپر سات بار
آیت مذکورہ لکھے اس قلم سے جسکو سیاہی نہ لگی ہوئی ہوا اور اوسدن روزہ رکھے اور اس روٹی سے افطار کرے
تو اوسکا اچھا دل ہو جاویگا۔ **عمل** قولہ تعالی وَاِنْ یُّرِیْدُوْا خِیَانَتَکَ فَاِنَّ حَسْبَکَ اللّٰہُ سے عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ
تک یہ آیت واسطے دور کرنے شر شیاطین و جبر سلاطین و ظلم ظالمین و عداوت و فساد مفسدین کے ہے پس اس آیت
کو رمضان مبارک کے پہلے جمعہ کو درمیان نماز ظہر و عصر کے باوضو صوف حریر کے کپڑے پر جسمیں تین رنگ
زرد۔ سرخ سبز ہوں۔ علیحدہ ہو کر لکھکر اوسکی ٹوپی اوسیدن بناویں پھر اوسکو اونچی جگہہ رکھیں پس حاجت
ہو تو ٹوپی سر پر رکھ کر جس سرکش ظالم ترش و دشمن کے روبرو ہونگے وہ عزت اور محبت سے پیش آئیگا اور جب
اوسپر اوسکی ہیبت اور محبت چھا جائیگی اور لوگوں کے دل اوسکیطرف جھک جاوینگے اور خلقت اوسکی فرمانبردار
ہوگی **عمل** قولہ تعالے وَمَا جَعَلَہُ اللّٰہُ اِلَّا بُشْرٰی سے آخر آیت تک جو کوئی اس آیت کو ستائیسویں رمضان المبارک
کی پرچہ کاغذ پر لکھے اور انگشتری کے نگینے کے نیچے رکھے تو وہ ہمیشہ خوش و خرم رہے اور دشمنوں پر فتح مندی حاصل
کرے **عمل** قولہ تعالے اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا سے الصّٰبِرِیْنَ تک جو شخص
اس آیت کو لکھکر پاس رکھے اور پڑھے تو اوسکے سخت کام آسان ہونگے **عمل** یہی آیت جو کوئی جمعہ کی نماز عصر کے
کے بعد شروع کرے اور سات دن بعد ہر نماز کے پڑھتا رہے۔ دوسرے جمعہ کی عصر تک اور ہر دن ہر فراغت کیوقت
اسکی تلاوت رکھے تو جس سے وہ ڈرتا ہے اوس سے تخفیف ہوگی **عمل** یہی آیت بخار والے کو نفع دیتی ہے لکھکر
بازو راست پر یا گلے میں ڈالے وہ یہہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یُرِیْدُ اللّٰہُ اَنْ یُّخَفِّفَ عَنْکُمْ وَخُلِقَ
الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا۔ اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا ذٰلِکَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ
وَرَحْمَۃٌ رَبَّنَا اکْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ وَاِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ
لَہٗ اِلَّا ھُوَ وَاِنْ یُّرِدْکَ بِخَیْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِہٖ وَاِنْ یَّمْسَسْکَ بِخَیْرٍ فَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ
سورہ برات جو کوئی اس سورت کو گیارہ بار پڑھکر حاکم جابر کے روبرو جاوے تو وہ مہربان ہو اور وہ اسکا
مطیع ہو جاوے اور اگر اس سورہ کا نقش لکھکر اپنے اسباب میں رکھے تو چوروں سے بچا رہے اور اوسمیں

| ۱۷۵۹۰۹۰ | ۱۷۵۹۰۶ | ۱۷۵۹۱۰ | ۱۷۵۰۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵۹۰۹ | ۱۷۵۱۹۷ | ۱۷۵۹۰۳ | ۱۷۵۹۰۷ |
| ۱۷۵۰۹۸ | ۱۷۵۹۱۴ | ۱۷۵۹۰۴ | ۱۷۵۹۰۱ |
| ۱۷۵۹۰۵ | ۱۷۷۵۹۰۰ | ۱۷۷۵۹۹ | ۱۷۵۹۱۱ |

لت ہوگی وہ یہ ہے۔ . . . . . . . . . .

بیر خواب جو شخص خواب میں یہ سورہ پڑھے ابن سیرین
نے فرمایا کہ وہ گناہوں سے توبہ کریگا۔ کرمانی نے کہا کہ انجام
کے کام کا اچھا ہوگا۔ امام جعفر الصادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ وہ شخص راہ دین میں یگانہ ہو گا۔
عمل قولہ تعالیٰ یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاهِهِمْ سے وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ تک۔ اس آیت کو
وہے کے پیالے میں زعفران اور گلاب سے لکھے اور عود اور عنبر کی دھونی دیوے اور روغن زنبق سے حروف بہا
ر ایک قارورہ سبز میں ڈالدیوے اور ایک رقعہ بھی لکھکر اوسمیں ڈالدیوے پھر جو حاکم یا ظالم کے پاس جاتا ہو تو
وس روغن سے قدرے لیکر درمیان دو ابرو کے لگاوے۔ جسکے پاس جاویگا اوسکی نظر میں وہ مقبول ہوگا
اور حاجت روا ہوگی۔ اور جو کوئی دیکھے محبت کرے۔ عمل قولہ تعالیٰ اگر ہرن کی جھلی پر گلاب و زعفران سے
لکھکر عود کی دھونی دیوے تو جو کوئی اوسے داہنے بازو پر باندھے تو وہی فائدہ حاصل ہو جو اوپر ذکر ہوا خواہ
مرد ہو یا عورت عمل قولہ تعالیٰ وَلَوْ اَرَادُوا الْخُرُوْجَ لَاَعَدُّوْا سے مَعَ الْقٰعِدِيْنَ تک یہ آیت واسطے چوروں
اور آبق اور بھاگے ہووں کیلئے نہایت مفید ہے روئی کے کپڑے کے ٹکڑے پر لکھے پہلی تاریخ چاند کی آیت
مذکورہ کو اور گرد اوسکے نام اوسکا اور اوسکی والدہ کا لکھے اوسپر آبادی سے نکل جاوے۔ ایسے مکان میں
جہاں کوئی اوسکو نہ دیکھے تو اوس لکھے کے درمیان میخ لوہے کی گاڑدیوے اور مٹی میں ڈھانپ دیوے تو چور
اور بھاگا ہوا واپس آویگے۔ بحکم الٰہی جل وعلا عمل قولہ تعالیٰ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ سے آخر
سورہ تک اوسکے خواص میں ایک علیحدہ رسالہ بنا ہوا ہے۔ بہ سر الجلیل فی خواص حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ
الْوَكِيْلُ پھر بھی ایک دو فائدے لکھدیئے جاتے ہیں۔ اگر جمعہ کی نصف شب کے بعد یہ آیت بعد دوگانہ نماز
کے تیس بار پڑھے اور بعدہ سو بار درود شریف پڑھے اور بعد میں یہ کہے اَللّٰهُمَّ اَنْتَ حَسْبِیَ اللّٰهُ عَلٰی
قَلْبِ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلَیَّ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ تو جسکے نام کے پڑھیگا
اسکے دل میں اوسکی محبت والفت پیدا ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ عمل اس آیت کا اگر بعد نماز فرض صبح و مغرب
اوسجگہ پہلے کلام کرنے سے روزانہ سات سات بار وظیفہ کرے تو شریروں کی شرارت ظالموں کے ظلم سے بچا رہے اور
دن کو پڑھے تو رات تک نہ مریگا۔ اگر رات کو پڑھے تو اوس رات نہ مریگا۔ اگرچہ وہ بچا ہو یا چھوٹا اور اسکی
تلاوت سے نہایت فائدے حاصل ہوتے ہیں۔

## سورہ یونس علیہ الصلوٰۃ والسلام

خواص جو کوئی سورہ یونس علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اکیس بار پڑھے تو اپنے دشمنوں
پر فتح پاوے۔ اور اگر مشک و زعفران سے لکھکر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالیں تو آسیب دفع ہو جائیگا اگر کوئی
مہم پیش آوے تو تیرہ بار پڑھے مشکل آسان ہوگی۔ اور نقش اوسکا اپنے پاس رکھے تو حاکم ظالم کے شر

| ۱۳۷۵۲۶ | ۱۳۷۵۳۰ | ۱۳۷۵۳۳ | ۱۳۷۵۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷۵۳۲ | ۱۳۷۵۲۰ | ۱۳۷۵۲۵ | ۱۳۷۵۳۱ |
| ۱۳۷۵۲۱ | ۱۳۷۵۳۵ | ۱۳۷۵۲۸ | ۱۳۷۵۲۴ |
| ۱۳۷۵۲۹ | ۱۳۷۵۲۳ | ۱۳۷۵۲۲ | ۱۳۷۵۳۴ |

اور دشمنوں کی دشمنی سے محفوظ رہیگا۔ وہ یہہ ہے۔
تعبیر خواب۔ جو کوئی خواب میں یہ سورہ پڑھے
تو ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مکاروں کے
مکر اور ساحروں کے سحر اوس سے دفع ہونگے اور دشمنوں
پر غالب رہے اور امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا عبادت اچھی کرے **عمل** قولہ تعالےٰ الٓرٰ سے تذکرون
تک جو شخص چاہے کہ لوگ میری بات ترک نہ کریں اور میرے مطیع ہوں تو شعبان المبارک میں ایام بیض کے روزے
رکھے پھر نماز مغرب پڑھکر اور سرکہ و مسور و جو کی روٹی سے روزہ افطار کرے۔ اور پھر قبلہ رو ہوکر ذکر اللہ
جل جلالہ کرے اور درود شریف میں مشغول ہووے عشا تک۔ بعد نماز عشا کے علیحدہ بیٹھکر ذکر کرے اور
درود پڑھے جسقدر ہو سکے پھر اچھے پانی زعفران سے یہ آیتیں لکھے پھر وہ کاغذ سر کے نیچے رکھکر سورہے
پھر نماز صبح سے فارغ ہوکر تعویذ کو اپنے ہمراہ لیکر لوگوں کیطرف نکلے تو اوسکا قدر بلند اور شان بلند ہوگی
لوگوں کے دلوں میں اوسکی ہیبت اور وقعت زیادہ ہوگی۔ **عمل** قولہ تعالیٰ مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ سے بِمَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ
تک رفع ذات الجنب اور درد پنڈلی اور قدموں کیلئے پاک برتن پیالہ پر لکھے اور روغن زیتوں سے حروف
مٹائے اور نرم آگ پر سخت کرکے وہ تیل دردوں پر ملے تو انشاء اللہ تعالےٰ آرام پاویں **عمل** قولہ
تعالےٰ قُلْ مَنْ یَّرْزُقُکُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ سے اَفَلَا تَتَّقُوْنَ تک۔ یہہ آیۃ واسطے حاملہ و شوار زادگی
اور واسطے درد کانوں کے اور آسانی اسباب رزق کے مفید ہے میٹھے کدو کے چھلکے پر جو پختہ ہوا ہوتا
ہے اور وہ عورت داہنے بازو پر باندھے تو بچہ آسانی سے جنے گی اور کان کے درد والا چاندی کی تختی پر لکھے
اور کراث قبطی اور شہد سے ملاکر جس شہد کی کف آگ پر رکھکر اتار لیگئی ہو تو اوسکا قطرہ کان میں ڈالے تو اچھا
ہو جاویگا۔ اور جو شخص لکھکر داہنے بازو پر باندھے تو اسباب رزق اوسپر آسان ہوں **عمل** قولہ تعالےٰ
یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ سے یَجْمَعُوْنَ تک یہ آیات پیٹ کی تمام دردوں کے واسطے
کاغذ پر لکھکر ایسی شخص کے گھر میں رکھیں جہاں کبھی جماع نہ کیا گیا ہو سیاہی کوفی کے ساتھ خالص کسی
سبز میوہ اور دریا کے پانی سے دہوکر پلاویں۔ تو شفا ہووے مگر تھوڑی سی مصری اوسمیں ڈال لیویں۔
**عمل** واسطے دفع جادو کے آیتیں یہہ ہیں فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ سے لَا یُفْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ ۝
فائدہ سورہ طارق بھی پڑہیں تو فقیر کے نزدیک بہتر ہوگا۔ جسکے علاج سے تمام طبیب عاجز آگئے ہوں۔
تو مینہ کا پانی لیویں جو پہاڑ کے اوپر برسا ہو اور کسی شخص نے اوس پانی کو نہ دیکھا ہو اور پانی بیجا رویران
کوئیں کا بھی ملاویں اور جمعہ کے دن سات درختوں کے پتے جنکا پھل کھایا نہیں جاتا۔ دونو پانی ملاکر اوسمیں یہہ پتی ڈالدیویں
پھر کاغذ پر یہہ آیتیں لکھیں اور اونکو پانی سے دہوکر مسحور پئے جسپر جادو ہوا ہو اسے یا نظر لگی ہے دریا کے کنارہ

پر غسل کرے رات کے وقت اور آپنے دونو پاؤں پانی میں رکھے اور دریا میں کھڑا ہوکر وہ پانی سر پر ڈالے تو سحر اوس سے باطل ہو جاویگا۔ **عمل** وَاَوْحَیْنَآ اِلٰی مُوْسٰی اَنْ تَبَوَّاٰ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُیُوْتًا وَّاجْعَلُوْا بُیُوْتَكُمْ قِبْلَةً وَّ اَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وقولہ تعالےٰ وَاِنْ یَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ وَاِنْ یُّرِدْكَ بِخَیْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ یُصِیْبُ بِهٖ مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ یہ آئتیں بیماری کے واسطے ہیں خواہ کوئی بیماری ہو لوہے کی سوئی سے لکھے پھر اوسکو مینہ یا دریا یا نہر کے پانی سے دھوکر جو رات کیوقت طلوع فجر کے قریب لیا گیا ہو مریض کو پلا دیں انشاء اللہ تعالےٰ شفا پاویگا سورہ ہود علیہ الصلوٰۃ والسلام جب کوئی مشکل پیش آوے تو تیرہ بار سورہ ہود علیہ السلام کو پڑھے جب کوئی دشمنوں سے مغلوب ہو تو ہرن کی جھلی پر اس سورہ کو لکھکر اپنے پاس رکھے تو دشمنوں پر فتح پاوے اور اوسکا نقش لکھکر اپنے پاس رکھے تو مشکلیں آسان ہوں۔ وہ یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸ ۴۸۱۵ | ۲۸ ۴۸۲۹ | ۲۸۴۸ ۲۶ | ۲۸۴۳۲۳ |
| ۲۸ ۴۸۲۷ | ۲۸ ۴۸۲۲ | ۲۸۴۸۱۶ | ۲۸۴۴۸۲۸ |
| ۲۸ ۴۸۲۱ | ۲۸ ۴۸ ۲۴ | ۲۸۴۸ ۳۱ | ۲۸۴۸ ۱۷ |
| ۲۸ ۴۸ ۳۰ | ۲۸ ۲۸ ۱۸ | ۲۸۴۸۲۰ | ۲۸۴۸ ۲۵ |

**تعبیر خواب** جو شخص خواب میں سورہ ہود علیہ السلام پڑہتا دیکھے ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ روزی اوسکی کھیتی باڑی مینہ سے ہوگی کرمانی نے کہا کہ کام اوسکا اچھا ہو جائیگا اور راہ دین میں یگانہ ہوگا۔ یہ امام جعفر صادق نے فرمایا ہے **عمل** جو شخص اس سورت کو ہرن کی جھلی پر لکھے تو اُسکے مقابلہ میں اگر ۲۰۰ دشمن قتل کرنے کو تیار ہوں تو اُن سب پر فتح پائے گا اور اُسکا رعب و دبدبہ چھا جائیگا۔ اور وہ عاجز ہوکر بھاگ جاوینگے **عمل** جو شخص زعفران اور گلاب سے تین دن متواتر لکھے دو وقت صبح و شام تو اُسکا دل قوی ہو جاویگا۔ اگرچہ اُسکا مقابلہ جن اور انسان کریں تو پھر بھی اون سے وہ خوف زدہ نہ ہوگا اور نہ گھبرائیگا۔ **عمل** قولہ تعالےٰ الٓرٰ كِتٰبٌ سے هُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ تک یہ آیت واسطے تعلیم قرآن عظیم اور علم کے لیئے ہے اور واسطے حصول علوم اور آسانگی مشکلات کے اسکو سبز قلقاس کے پتے پر بروز دیکس صبح و شام کے مشک و زعفران اور گلاب سے لکھے اور دہوکر اُس پانی سے کہ جس سے قلقاس پلایا جاوے چار دن متواتر صبح و شام تو اس کا دل کھل جائیگا اور وہ آدمی پڑہنے کیطرف رغبت کریگا **عمل** قولہ تعالےٰ وَقَالَ ارْكَبُوْا فِیْهَا بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ جو شخص چاہے کہ کشتی دریا کی طغیانی اور تلاطم سے امن و امان سلامت کنارے پر لگے تو آیت مذکور درخت ساج کی لکڑی کی تختی پر لکھکر کشتی کے آگے کیطرف چسپان کردیوے تو دریا کی موجوں سے کشتی سلامت رہیگی انشاء اللہ تعالےٰ **عمل** حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت کے لیئے جب وہ اسوار ہوا کریں تو بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا الخ کہا کریں۔ اور وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ وَالْاَرْضُ جَمِیْعًا قَبْضَتُهٗ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌ بِیَمِیْنِهٖ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰی عَمَّا یُشْرِكُوْنَ۔ **عمل** جب کشتی کو دیکھیں تو کشتی کی پچھلی طرف ٹھیرے اور اگلی طرف رخ کرے اور

سورۂ ھود علیہ السلام

دائیں اور بائیں انگلی سے اشارہ کرکے اور کہے ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما اور پچھلی طرف اشارہ کرے تو کہے عثمان علی رضی اللہ عنہما پھر کہے بسم اللہ حسبنا اللہ کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا واللہ من ورائہم محیط بل ہو قرآن مجید فی لوح محفوظ ۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے یاروں سے فرمایا ۔ جو شخص اسواری پالکی یا کشتی وغیرہ پر چڑھنے لگے تو کہے بسم اللہ الملک اللہ وما قدروا اللہ حق قدرہ ۔ تا یشرکون اور بسم اللہ مجریہا ومرسٰہا سے غفور رحیم تک پڑھے ۔ پھر اونہوں نے اونکی طرف منہ کرکے فرمایا کہ جو شخص یہ عمل کرکے ڈوب جائے تو دیت اوسکی ابن عباسؓ کے سر پر ہے ۔ **عمل** جب سواری پر یا کشتی پر سوار ہو تو یہ آیتیں پڑھتا رہے تو گرنے ڈوبنے سے سلامت رہے گا ۔ انشاء اللہ تعالے ۔ اور حاکم ظالم و جابر کے شر سے بچنے کے لیئے یہ عمل کافی ہے پڑھ کر اوسکیطرف پھونک دیوے جو پیچھے ذکر ہوا ۔ **عمل** اگر لکھکر بچے کے گلے میں ڈالے توام الصبیان و دیگر تمام آفات سے محفوظ رہے ۔

## سورۃ یوسف علیہ السلام

سورۃ یوسف علیہ السلام جس شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو تو اس سورۃ شریفہ کو ہشتر مرتبہ پڑھے اگر کوئی شخص عہدہ سے موقوف ہوگیا ہو تو وہ پھر عہدہ پر بحال ہو جائیگا ۔ اور اگر مفلس محتاج اسکو لکھکر اپنے پاس رکھے اور لکھنے کے وقت دعا مانگے تو وہ شخص غنی ہو جائیگا اگر حمل والی عورت لکھکر گلے میں ڈالے تو بچہ خوب صورت جنے اور اگر نقش ہذا لکھکر پاس رکھے تو حصول مطلب اور عزت حرمت بڑھے نقش یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۱ | ۱۲۵۹۸۷ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۶ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۹۷ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

**عمل** قولہ تعالے فجعلنا عالیہا سافلہا سے بسجیل تک اور یہ آیتیں سورہ ہود کے رکوع ہفتم میں ہیں پس جو کوئی کسی کی تباہی کا ارادہ کرے تو کسی ماہ آخر کی سہ شنبہ کو آخر روز اس آیت کو سات ٹھیکری خام پر نقش کرے اور قریب اوس گھر کے دروازہ کے ڈالدیوے اور دوسری کو توڑ کر اوس مکان میں ڈالدیوے اور باقی ٹھیکریوں کو کوٹ کر اوس مکان کے گوشوں میں پھینکدیوے ۔ تو یہ باعث بربادی اوس مکان کا ہوگا ۔ **عمل** اور اگر ایک ہانڈی میں اس آیت کو کسی شخص کے نام سے نقش کرے ۔ اور کچھ اسکے اثر قدم سے اوس میں ڈالدیوے اور اوس ہانڈی کو آگ پر رکھکر تاپ دیوے تو وہ شخص اوسیوقت مبتلا بمرض تپ ہوگا اور کیفیت اس آیت کے نقش کی آگے صفحہ پر درج ہے ۔ **عمل تعبیر خواب** جو کوئی شخص دیکھے کہ خواب میں سورہ ہذا پڑھتا ہے تو وہ شخص سفر کریگا اور مال پاویگا بعد محنت کے عزت بزرگی پاویگا اور بات میں سچا و دیانتدار اور امانت میں سرفراز ہوگا **عمل** جو کوئی اس سورت مبارکہ کو لکھکر پانی سے دھو کر پیئے تو رزق کا اللہ جل شانہ سے سوال کرے تو مقصود حاصل ہو ۔ **عمل** جس شخص کو اپنی بیوی سے مخالفت ہو تو یہ سورۃ لکھکر اپنے پاس رکھے تو توجہ اوسکی مہربان ہوگی **عمل** قولہ تعالے وقال الملک ائتونی بہ استخلصہ لنفسی تا الخاسرین تک جو شخص اپنے عہدہ اور حکومت سے معطل اور معزول ہو گیا ہو تو وہ شخص مہینہ کی پہلی جمعرات اور جمعہ کو آرام گاہ میں سوتے وقت یہ سورت پڑھے اور یہ آیتیں تین بار تلاوت کرے پھر

جمعہ کے دن روزہ رکھے ظہر اور عصر کے درمیان لکھے پھر جب روزہ افطار کرے تو یہ سورۃ پڑھے پھر نماز عشا ادا کرے بعد نماز کے یہ سورۃ تلاوت کرے اور اپنے بستر پر سو جائے پھر یہ سورہ پڑھے اور کلمہ لا الہ الا اللہ اور سبحان اللہ اور الحمد للہ اللہ اکبر سو سو بار پڑھے استغفار سو بار پڑھے سو بار درود شریف پڑھے اور سو رہے پھر صبح کو اٹھکر نیت کرے کہ کسی پر ظلم نہ کرونگا اور نہ کسیکا مال چھینونگا۔ اور گھر سے باہر جاکر سورہ مکتوبہ اپنے بازوے راست پر لکھے تو آیندہ جمعہ تک یا اوس سے نزدیک اپنے عہدہ پر قایم ہوگا انشاء اللہ تعالے جو شخص سورہ پڑھ نہ سکے تو لکھوا کر مرکے نیچے مرتے وقت رکھ لیا کرے **عمل** قولہ تعالے لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا سے بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ تک جو آیات آنکھوں کی سفیدی چشم یعنی پھولا اور آنکھوں کے تمام دردوں اور بیماریوں کے واسطے ہے جتنے طبیب عاجز رہ گئے ہوں وہ یہ ہے کہ ایک حصہ سرمہ اصفہانی اور ایک حصہ مصبر اور آدھا حصہ مرجان اور اتنا ہی وزن زعفران اور اتنا ہی مامیران اور اتنا ہی سمندر جھگ اور اتنا ہی حصہ کوفی اور موسم خریف میں جو پہلی بار بارش ہووے اوسکا پانی یا دریا یا نہر کا پانی اور چشمے کا پانی سورج نکلنے سے پہلے دوائیوں کو علیحدہ علیحدہ کھرل کرکے پھر سب کو ملا کر کھرل کرے ساتھ پانی سبز بادیان کے یا پانی بشر بینہ یا دھنیک کے پھر اوسکو خشک کریں پھر اوسکو اوس سرکہ سے کھرل کرے جسکو آگ پر نہ رکھا ہو پھر خشک کریں، اور یہ آیتیں بلور کے برتن میں زعفران سے لکھیں اور اوسکو دریا کے پانی سے مٹا کر اور سب کو کھرل کرکے خشک کریں جو شخص اس کحل البصر سے استعمال کریگا وہ آنکھ کی تمام بیماریوں شفا پاویگا۔ **عمل** قولہ تعالیٰ فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰى اِلَيْهِ سے وَهُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ تک یہ آیتیں اس شخص کے واسطے مفید ہیں جسکی قید دراز ہو اور خلاصی کی صورت نظر نہ آتی ہو حالانکہ وہ مظلوم ہو اور واسطے اسکے دشمن ہوں پس وہ یہ آیتیں لکھے اور دائیں بازو پر باندھ دے اور اونکی تلاوت بھی بکثرت کرے تو وہ خلاصی پاویگا انشاء اللہ تعالے۔ سورہ رعد سے لیکر والناس تک سلسلہ وار ہر سورت کے تعویذ اور تعبیر خواب اور اعمال آیات موجود ہیں کاتب الحروف فقیر صانہ القدیر محمد نبی بخش حلوائی لاہوری عفی عنہ اور یہ اعمال کتاب در النظیم و مجربات دیربی اور ایک قلمی کتاب سے جسکا نام محفوظ نہیں تحریر کیے گئے ہیں

یہ تعویذ وہ ہے جسکا ذکر پہلے آچکا ہے     تعویذ مذکورہ بالا یہ ہے



# درمیان سورتوں کے ربط وتعلق

چونکہ سورہ فاتحہ شریفہ کی اوائل میں بیان حقتعالی کی ربوبیت کا تھا پھر بیان عبودیت وطلب ہدایت ومقاصد دینیہ جسطرح سورہ بقرہ میں
جیسے یؤمنون بالغیب سے ظاہر ہے باب اعتقاد وایمان کا پھر بیان عبادات اور اوسکے متعلقات جنکی ضرورت ہے دنیا اور عقبے
میں نیز آخر فاتحہ کے طلب ہدایت ہے اور اول بقرمیں بھی ہدی للمتقین ہے۔ نیز سورہ فاتحہ امور ظاہری سے آغاز فرمایا اور سورہ
بقرہ شریفہ میں اوسکے اسرار اور امور باطنی کو بیان فرمایا گویا فاتحہ سورہ بقرہ شریفہ کی فہرست سمجھی جاوے۔ آل عمران کا سورہ بقرہ
سے ربط۔ آل عمران سورہ بقرہ کے اکثر امور مجملہ کی شرح ہے اور البتہ سورہ بقرہ قائمقام قائم کرنے حجج و دلائل کے ہے
اور آل عمران اون کے شبہات کو رفع کردیتی ہے۔ لہذا دونوں میں ربط وتعلق ہوا البقرہ میں لوگوں کی پیدائش کا ذکر
ہے جیسے خلق الناس اور آل عمران میں اون کی صورتوں کا رحموں میں بنانے کا ذکر فرمایا جیسے قولہ تعالے هُوَ الَّذِي
يُصَوِّرُكُمْ فِي الْأَرْحَامِ كَيْفَ يَشَاءُ نیز اوسمیں ذکر مبدا آدم علیہ السلام اور اسمیں ذکر ہے اونکی اولاد کا اور عجیب
لطیف یہہ ہے کہ سورہ بقرہ میں پیدائش حضرت آدم علیہ السلام کا بغیر بطن والدہ کے ذکر فرمایا اور آل عمران میں حضرت عیسے
علیہ السلام کا بغیر باپ کے پیدا ہونا ذکر فرمایا لہذا مابین دونوں کے ربط وتعلق ہوا۔ نیز قصہ عیسے علیہ السلام کا قصہ آدم علیہ السلام پر قیاس
کیا جاسکتا ہے تو گویا یہہ دونوں قائمقام ایک سورت کے ہوئیں۔ سورہ آل عمران سے سورہ النساء کا ربط آل عمران مرابطوا پر ختم ہوئی اور النساء
بھی اوسی امر سے شروع ہوئی نیز آل عمران میں ذکر ہے اوس لڑائی کا جو واقع ہوئی تھی بعد جنگ احد کے جیسے قولہ تعالے الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلَّهِ
وَالرَّسُولِ الآیہ اور اسمیں فرمایا قولہ تعالے وَلَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا فِي ابْتِغَاءِ الْقَوْمِ جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ تاخیر سورہ نساء کی بعد آل عمران
کے نہایت مناسب تھی اور سورہ نساء سے سورہ مائدہ کا تعلق اسطرح ہوا کہ نساء میں ذکر ہے عقود صریح وضمنی کا صریح عقود جیسے عقد نکاح وعقد
مہر وعقد قسم عقد معاہدہ عقد امان اور انکے ضمن میں عقد وصیت اور ودیعت اور وکالت اور عاریت وعقد اجارہ وغیرہا مذکور ہیں یہہ سب
داخل ہیں ضمن میں عموم قولہ تعالی إِنَّ اللَّهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تُؤَدُّوا الْأَمَانَاتِ إِلَى أَهْلِهَا لہذا مناسب تھا اسکے بعد وہ سورہ شروع ہوتی
جو عقود مذکورہ کے پورا کرنیکا ذکر ہوتا لہذا بعد نساء کے سورہ مائدہ نازل فرمائی جسمیں ہے قولہ تعالے يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَوْفُوا بِالْعُقُودِ
ہے پس اتحاد میں یہہ دونوں سورتیں مثل آل عمران ونساء کے ہوئیں۔ نیز نساء شروع ہوئی اوپر صفت قدرت باریتعالے کے اور ختم ہوئی ہے
مائدہ اوپر اوسی ذکر کے نیز آغاز نساء کا ہوا ساتھ بدء الخلق کے اور مائدہ کا اختتام ہوا اوپر اوس انتہا ذکر حشر ونشر سزا وجزا کے اور
سورہ مائدہ سے سورہ انعام کا ربط وتعلق اسطرح ہوا کہ ختم ہوئی مائدہ اوپر حمد تبارک وتعالے کے اور شروع ہوئی انعام اوپر اسی مقصود
کے تو دونوں میں مناسبت ٹھیری۔ نیز ختم ہوئی مائدہ اوپر قولہ تعالے لِلَّهِ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا فِيهِنَّ ساتھ اجمال کے اور شرح اوسکی
فرمادی سورہ انعام میں لہذا ربط وتعلق دونوں کا ہوا۔ سورہ انعام سے سورہ اعراف کا ربط سورہ انعام میں بیان تھا پیدائش خلقت
کا قولہ تعالے هُوَ الَّذِي خَلَقَكُمْ مِنْ طِينٍ اور ہلاکت قرون کا ذکر بھی کیا قولہ تعالے كَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِنْ قَرْنٍ اور رسولوں کے ذکر
کیطرف بھی اشارہ کیا اور بہت سی تعداد بالاجمال فرمائی۔ اور سورہ اعراف میں اوسکی شرح اور تفصیل بیان فرمائی چنانچہ قصہ حضرت آدم
علیہ السلام اور دوسرے پیغمبروں کا مع اون کی امتوں کے اور اونکی ہلاکت کا مفصل ذکر فرمایا۔ نیز اوس سورہ میں كَتَبَ عَلَى نَفْسِهِ
الرَّحْمَةَ کلام مختصر تھی اور اس سورہ میں اوسکو بسط سے ذکر فرمایا لقولہ تعالی وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ فَسَأَكْتُبُهَا لِلَّذِينَ يَتَّقُونَ
نیز جب حق تبارک وتعالے نے سورہ انعام میں فرمایا مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا اور یہ امر ظاہر نہیں ہوتا مگر بیچ میزان
لہذا سورہ اعراف میں اون اعمال کے وزن کا ذکر لائے جیسے فرمایا وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ پھر فرمایا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ
یعنی جنکی نیکیاں بڑھ گئیں لہذا دونوں کا تعلق وربط ہوا۔ روح المعانی جلد سوم۔ اور سورہ اعراف سے سورہ انفال کا ربط کیسے ہوا
سورہ اعراف میں انبیاء علیہم السلام اور اونکی قوموں کے قصے ہیں۔ اور سورہ انفال میں ذکر ہے خاتم الانبیا حضرت محمد رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم اور جو آپ کے ساتھ آپ کی قوم نے برتاؤ کیا۔ نیز اوسمیں مفصل قصے آل فرعون اور اوسکی امثال کے تھے اور اس سورہ میں
بطور اجمال کے بیان فرمایا۔ سورہ انفال سے سورہ برات کا ربط اسطرح ہوا کہ سورہ انفال میں غنیمتوں کے مالوں میں حصے تقسیم فرمائے پانچ
فریق ہیں۔ اور سورہ براءت میں وہ حصے قائم کئے گئے آٹھ گروہوں میں۔ نیز انفال میں تھا کہ مومن لوگ دوستی نہ کریں مگر مومنوں سے
اور کفار سے انقطاع کلی کریں۔ اور اس سورہ میں فرمایا کہ اللہ جل وعلا اور اوسکا رسول صلے اللہ علیہ وسلم کافروں مشرکوں سے بیزار ہیں
اور بعض وہ وشیر ہنے فرمایا کہ سورہ انفال وسورت برات ایک ہی ہیں اور شیخ اکبر رضی اللہ عنہ نے بھی فتوحات میں فرمایا سو دونوں سورتیں
حقیقت میں ایک ہی ہیں۔ اسواسطے بسم اللہ سے ان دونوں امیں فاصلہ نہ کیا گیا۔ روح المعانی صفحہ ۲۶۰۔ برات سے سورہ یونس علیہ السلام کا
تعلق اسطرح ہیکہ سورہ برات ختم ہوئی اوپر ذکر حضور علیہ السلام کی اور سورہ یونس علیہ السلام بھی اونہیں کی ذکر سے شروع ہوئی۔ نیز اس سورہ میں
بیزاری ہے حضرت رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی مشرکوں سے اور حکم ہوا اونکو قتل کرنیکا پوری طرح اور اس سورہ میں بھی ذکر ہوا اونکی اعمال سے بیزاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اے سرورِ رسولاں اے فخر انبیا
لم یخلق الخلائق لم یبدء البنا
در دست تو مفاتیح نعماء حق ہمہ
شق القمر تصرف فیہا علی السما
محتاج مفلساں را دولت غنا بہ بخشی
منک الہدی الرشد لنا من الجہل والعمیٰ
دُرّ او جامِ جم را ہیبت شدہ ز تو
کل طہور طاہر طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم مزملا
پشت و پناہ غریباں در دو سرا تو ئی
فی ہول کل اہوال شافع مشفعا
گویم چہ حال خود را بر تو عیاں ہمہ
یکفر بالشقاوۃ بالشرک بارتدا
ذرہ ز بحر حسنت چوں موجزن شدہ
من حسنک المقدس یا صاحب الضیا
گویم چہ حال خود را بر تو عیاں ہمہ
من وجہک المنور یا نور مطلقا
آمد شفا جویاں سوئے تو ایں علیل
من اضعف العباد الی اشرف الوریٰ

من نورک المنور انوار کلہا
شرکت محال با تو در خوبیت محاسن
کل خزائن الارض اعطیت بالعطا
مالک بملک رحماں مختار تو بخدائی
بحر الکرم بیدیک یا صاحب السخا
اصنام را شکستی بر خاست بت پرستی
طارت قلوب عدی من باسک العلی
در روز آفت و خزاں حیراں شدہ بسویت
انت ملاذ امت یا دافع البلا
حالات ما ضعیفاں دانی تو مو بمو
علمت علم غیبا من ربک العلی
پس تو نبی نہ ممکن اے خاتم نبوۃ
عن الطور خر موسیٰ صعقا مغشیا
دوری فرقت تو کر دست بس پریشاں
بالشرح صدر علماء
کاسہ گرفتہ آمدہ حلوائی بر درت
فانظر الیہ کرما فاعطہ الدواء
ہر کس کہ شد غلام علی پوری شاہ را

آں نورِ پاک نامے گر خندیں سرائے
لیس لک شریک لا مثل سیدا
تو حکم کن بداری در اصبعت سبابہ
حلال مشکلاتی والہم والعناء
گم گشتگاں نمائی راہِ خدا ہدایت
ظلمات کفر و شرکت غیرت باالہدیٰ
آنکہ ز جسم پاکت فضلات شد بروں
یا توں ملتجیا علی بابک العلی
حامی و دستگیری در سختی و زہیری
مستقبل حال ماضی لیس لک الخفی
ہر کس کہ ذات پاکت گوید بشل خود
من قال غیر ہذا کان مکفرا
در خانۂ غریباں یک جلوہ دہ خدارا
فارزق لنا لقائک من وجہک الضحیٰ
بر دار بر دو عینی بنما لقاء النور
من بحر جود کرمک اشفا مجدا
یارب درود برساں تحفۂ سلام نیز
قد فاز فیض و برکت من صدرہ الصفا

# فاتحہ خوانی

ثواب جو پڑھیا اسداتے جو میرے رب بخشیا
آدم تھیں لگ عیسےٰ تائیں جتنے نبی رسل علیہم الصلوٰۃ والسلام
ارواح اصحاباں ساریاں بھی زواج بنات
جو احد بدر تے کربلا وچ حسنین رشید
چار امام شریعتی پیر طریقت رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین چار
عالم فاضل قاریاں حافظاں اہل اصلاح
یارب نال ایمان دے مارین ناظم نوں
اخیر کریں ہر کلم دار با نیک بھلا
شیخ اتے استاداں اُتے رحمت اپنی پار

روح رسول خدا دے صلی اللہ علیہ وسلم ربا دیہہ پہونچا
بوبکر عمر عثمان علی بھی عبدالرحمان
قاسم ابراہیم بھی طیب طاہر ساتھ بنی حنظلہ
تابعینا نیں روح بھی تبع تابعین تمام
ہور جو انہاں تابع سب نوں کہل غفار
بھیج جمیع المومنیں رناں مرد تمام
تعلق رکھدے ہور جو سدے نال دلوں
تنگی سختی دور کر ساریاں کر خوشحال
ماپیو خویش پیاریاں ربا بخش خطا

بھیج طفیل رسول دی روحاں نبیاں کل
صلی اللہ علیہ وسلم طلحہ زبیر ابا عبیدہ سعد سعید پچھان
روحاں حسن حسین دے سارے ہور شہید
قاری بھی قرآن دے سب روحاں عام
مجتہداں ساریاں پیراں دے ارواح
کلمہ پڑھیا جنہاں نے بندیاں خاص عوام
دین دنی دیاں حاجتاں سبھے کریں روا
جو جو مشکل کسی دی کھول کرم دیناں
کریں قبول دعاواں نوں یا مجیب الدعاء

# اشتہار واجب الاظہار تفسیر قرآن منظوم پنجابی

تفسیر قرآن منظوم پنجابی

**حضرات!** آپ کو معلوم ہے کہ مخالفین اسلام کسقدر اپنے مذاہب کی ترویج و اشاعت میں سرگرم ہیں۔ اگرچہ اللہ جلشانہٗ اسلام کا خود حافظ و ناصر ہے تاہم گمراہوں کی ہمت تو دیکھو کہ مذہب اہلسنت والجماعت کے مٹانے میں شب و روز گندم نمائی و جو فروشی میں مصروف و سرگرم ہیں۔ اسی طرح غیر مقلدین۔ نیچری۔ مرزائی۔ شیعہ وغیرہم چاہتے ہیں کہ حنفیت کا نام و نشان نہ رہے وہ طرح طرح کے جال بچھاتے رسالے چھاپ کر مفت تقسیم کرتے ہیں جابجا انجمنیں اور کانفرنسیں بنا کر اخبارات و رسائل کے ذریعہ اپنے اپنے مذہب کی اشاعت و ترویج میں سر توڑ زور لگا رہے ہیں اور گمراہ گری میں بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ اسیطرح بعض حنفی نما وہابی اپنی بدمذہبی پھیلا رہے ہیں اور کم علم پنجابی دیہاتیوں میں نظم پنجابی میں کتابیں چھاپ کر شائع کر رہے ہیں چنانچہ تفسیر محمدی۔ زینت الاسلام۔ انواع محمدی و رسالہ قصص المحسنین و دیگر رسائل۔ چنانچہ ان کی کتابوں سے ہزارہا مسلمان گمراہ ہو گئے اور ان میں ایسا زہر اگلا ہے کہ جسے عوام نہ جان سکیں۔ لہذا ان کی گمراہ گری و دھوکا دہی سے مسلمانوں کو بچانے کے لئے اس خاکسار نے انکی تصنیفات کی تردید میں تفسیر نبوی منظوم پنجابی شروع کی جسمیں تمام گمراہوں کے جواب ہیں اور آیات قرآنی کی آڑ میں مخالفین نے جس جس مقام پر مخالف مذہب حنفیہ کے زہر بھر دیا ہے اسکی مفصل و مدلل تردید کر دیگئی ہے اور انکی دھوکا بازی کی جڑھ کاٹ کر اظہار حق کر دیا ہے۔ اس تفسیر کے ہوتے ہوئے دوسری تفاسیر کی حاجت نہیں رہتی جسکی دس جلدیں چھپکر ہدیہ ناظرین ہو چکی ہیں سورۂ فاتحہ سے سورۂ فاطر تک اور باقی آٹھ پارہ کی تفسیر چھپ رہی ہے۔ شائقین جو گمراہوں سے بچنا اور مضامین قرآنی سے واقفیت حاصل کرنا چاہیں وہ ہوشیار و خبردار ہو جائیں اور سرگرمی سے کام لیویں۔ تفسیر مذکورہ میں علاوہ تردید مضلین کے حکایات صالحین و اعمال و تعویذات حل مشکلات و رفع حاجات اور شان نزول و ربط و مسائل فقہیہ و نکات صوفیا کرام و دیگر مضامین سے مالامال ہے۔ تفسیر مذکور کی جلد ششم میں عبد الستار و لپدہ وغیرہما کی بھی قلعی کھولی گئی ہے۔ علاوہ اسکے فقیر کی تالیف شدہ کتاب شفاء القلوب فی الصلوٰۃ علی المحبوب جسمیں ستر سے زائد حکایات اور درود شریف قضاء حاجات کیلئے بھی درج ہیں اور آداب ظاہری و باطنی تحریر ہیں اسکے چند نسخے باقی ہیں اور رسالہ قہر قہار فی دو لپدہ پر دو اشرار۔ اور رسالہ اطلاع الناس فی وقوع طلاق الثلاث یعنی جو لوگ تین طلاق کی ایک بناتے ہیں انکی تردید۔ اور رسالہ نور الایمان فی توحید الرحمٰن جسمیں کلمہ طیب کے طریقے اور حالات موجود ہیں۔ اور رسالہ ترغیب الطلاب فی ذکر الوہاب نظم کلمہ طیب کے فضائل اور ترغیب ذکر ہیں۔ اور رسالہ ضیاء القلوب فی تصور المحبوب جسمیں مرشدین کے تصور کی ترغیب دی ہے اور مصباح الظلام بالصلوٰۃ علی خیر الانام درود شریف کے فضائل میں اردو نظم۔ اور رسالہ تحصیل العرفان فی آداب المشائخ والاخوان جسمیں مرشدوں پیر بھائیوں کے آداب ہیں اور پیر بھائیوں کی اصلاح اور کن کن کاموں سے مرید بدحال کھوئے جاتے ہیں اور رسالہ حقوق الاستادین جسمیں یہ ثبوت ہے کہ استادوں کا حق والدین سے کہیں بڑھکر ہوتا ہے۔ خط و کتابت پتہ ذیل پر صاف حروف میں کارڈ و اپسی پر ہونی چاہیئے

**نبی بخش حلوائی مفسر تفسیر نبوی منظوم پنجابی امام مسجد متصل کوتوالی بیرون دہلی دروازہ لاہور**